ویدک کت ہوگ کا طریق سب ملکوں میں جاری تھا ۔

# خروج کی کتاب

(۳۷) ... جب موسےٰ بڑا ہوا ......... اور دیکھا کہ ایک مصری ایک عبرانی کو جو ایک اُس کے بھائیوں میں سے تھا مار رہا ہے۔ پھر اُس نے اِدھر اُدھر نظر کی اور دیکھا کہ کوئی نہیں۔ تب اس مصری کو مار ڈالا اور ریت میں چھپا دیا جب وہ دوسرے دن باہر گیا تو کیا دیکھا کہ دو عبرانی آپس میں جھگڑ رہے ہیں۔ تب اُس نے اُس کو جو ناحق پر تھا کہا کہ تو اپنے یار کو کیوں مارتا ہے وہ بولا کس نے تجھے ہم پر حاکم یا منصف مقرر کیا آیا تو چاہتا ہے کہ جس طرح تو نے اُس مصری کو مار ڈالا مجھے بھی مار ڈالے۔ تب موسےٰ ڈرا اور ...... بھاگا۔ (باب ۲ آیت ۱۱ تا ۱۵)

(محقق) اب دیکھئے! عیسائیوں کے اعلےٰ ہادی مذہب موسیٰ کی خصلتیں۔ اُس کا چال چلن غصہ وغیرہ بد صفات سے پُر ہے وہ انسان کی جان کُشی کرنے والا اور چور کی مانند بدکار سزا سے گریز کرنے والا تھا اور جب بات کو چھپاتا تھا تو دروغ گو بھی ضرور ہوگا۔ ایسے شخص کو بھی خدا ملا اور وہ پیغمبر بنا۔ اُس نے یہودیوں کا مذہب جاری کیا۔ جیسا موسےٰ آپ تھا ویسا اُس کا مذہب تھا۔ معلوم ہوتا ہے کہ عیسائیوں کے تمام ہادیانِ مذہب موسےٰ سے لے کر اخیر تک سب جنگلی حالت میں تھے تعلیم یافتہ بالکل نہ تھے ۔ ۳۷ ۔

(۳۸) یہ فسح کا برہ ذبح کرو اور تم زوفے کی ایک مٹھی لو اور اُسے اُس لہو میں جو باسن میں ہے غوطہ دیکے اوپر کے چوکھٹ اور دونوں بازو دروازے کے اُس سے چھاپو اور تم میں سے کوئی صبح تک اپنے گھر کے دروازے سے باہر نہ جاوے اِس لئے کہ خدا گزر کریگا تاکہ مصریوں کو مارے اور جب وہ اوپر کے چوکھٹ پر اور دونو بازو پر لہو کو دیکھے گا تو خداوند در پر سے گذریگا اور ہلاک کرنے والے کو نہ چھوڑے گا کہ تمہارے گھروں میں آکے تمہیں مارے ۔ (باب ۱۲ ۔ آیت ۲۱ تا ۲۳)

(محقق) بھلا یہ جو جادو ٹونہ کرنے والے شخص کی مانند ہے وہ خدا کبھی ہمہ دان ہو سکتا ہے؟ جب لہو کا نشان دیکھے تب ہی خدا اسرائیل کے خاندان کا گھر پہچان سکے ورنہ نہیں۔ یہ کام تو کم عقل آدمی کی مانند ہیں۔ اس سے ظاہر ہوتا ہے کہ یہ باتیں کسی جنگلی آدمی کی لکھی ہوئی ہیں ۔ ۳۸ ۔





(۳۹) اور یوں ہوا کہ خداوند نے آدھی رات کو مصر کی زمین میں سارے پلوٹھے فرعون کے پلوٹھے سے لیکے جو اپنے تخت پر بیٹھا تھا اُس قیدی کے پلوٹھے تک جو قید خانے میں تھا

(محقق) - اب دیکھیئے! عیسائیوں کے اعلے ہادی مذہب موسیٰ کی خصلتیں - اُس کا چال چلن غصہ وغیرہ بد صفات سے پُر ہے وہ انسان کی جان کُشی کرنے والا اور چور کی مانند بدکار سزا سے گریز کرنے والا تھا اور جب بات کو چھپاتا تھا تو دروغ گو بھی ضرور ہوگا - ایسے شخص کو بھی خدا ملا اور وہ پیغمبر بنا - اُس نے یہودیوں کا مذہب جاری کیا - جیسا موسےٰ آپ تھا ویسا اُسکا مذہب تھا - معلوم ہوتا ہے کہ عیسائیوں کے تمام ہادیانِ مذہب موسےٰ سے لے کر اخیر تک سب جنگلی حالت میں تھے تعلیم یافتہ بالکل نہ تھے ۔ ۳۷ ۔